۲۱۹۔ ہر بچے کو شیطان پہلو میں مارتا ہے سوائے انبیاء کرام علیہم السلام کے۔

۲۲۰۔ جس نے آپ کے ساتھ نماز ادا کی آپ جان بوجھ کر پانچویں رکعت کے لیے کھڑے ہو گئے یا دو رکعتوں کے بعد سلام پھیر دیا۔اس نے جان بوجھ کر آپ کی اتباع کی تو اس کی نماز باطل نہ ہوگی کیونکہ ممکن ہے آپ پر کمی وبیشی کے لیے وحی نازل ہوئی ہو، آپ کے بعد جب بھی مقتدی نے امام کی جان بوجھ کر اس میں اتباع کی تو اس کی نماز باطل ہو جائے گی یا دو رکعتوں کے بعد سلام پھیرا اس نے جان بوجھ کر اس کی اتباع کر لی تو اس کی نماز باطل ہو جائے گی۔(بکی)

۲۲۱۔ آپ روز حشر انبیاء کرام اور ان کی امم کے لیے گواہی دیں گے۔

۲۲۲۔ آپ جس راستے سے بھی گزرتے بعد میں گزرنے والا آپ کی خوشبو سے پہچان لیتا تھا کہ آپ اس رستے سے گزرے ہیں۔

۲۲۳۔ آپ کی دعا سے قبریں روشن ہو جاتی ہیں اسے قزوینی نے خصائص میں لکھا ہے۔امام مسلم نے روایت کیا ہے کہ حضور اکرم سراپا کرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: یہ قبریں اپنے اہل کے لیے تاریکیوں سے لبریز ہوتی ہیں۔میری ان کے لیے دعا کی وجہ سے رب تعالیٰ انہیں منور کر دیتا ہے۔

۲۲۴۔ ایک قول یہ ہے جس جانور پر آپ نے سواری کی وہ اسی حالت پر رہا جس پر آپ نے اس پر سواری کی تھی۔وہ جانور بوڑھا نہ ہوا تھا۔اسے ابن السبع نے ذکر کیا ہے لیکن وہ روایت اس کا رد کر دیتی ہے جسے امام احمد نے روایت کیا ہے کہ آپ کی خچر کے دانت گر پڑے تھے کیونکہ وہ عمر رسیدہ ہوگئی تھی۔وہ اندھی بھی ہوگئی تھی۔یہ قزوینی نے کہا ہے۔واللہ تعالیٰ اعلم!

غبارِ راہِ طیبہ
ذوالفقار علی ساقی
بروز اتوار صبح ۷:۰۰ بجے، ۲۹/۰۶/۱۴
۳۰ رشعبان ۱۴۳۵ھ